*Shri Ankush Rao Ghare* (Partur) I beg to move

'(*a*) In lines 2 and 6 of sub section (2) of Section 28 of the Act proposed to be added by the Clause for the words three years substitute the words one year

(*b*) In the Proviso omit the portion beginning with the word and in line 5 and ending with the word evicted in line 8

*Mr Deputy Speaker* Amendment moved

*Shri G Sree Ramulu (Manthani)* I beg to move

In line 5 of the Proviso to sub section (2) of Section 28 of the Act proposed to be added by the clause for the words one year from the date of the order substitute the following namely —

not less than four bi annual instalments and may also allow any reasonable deduction in the rent considering the failure of the crops '

*Mr Deputy Speaker* Amendment moved

شری کٹھ رام ریڈی ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ سکشن ۲۸ میں میرا امنڈمنٹ ہے ۔

[*Mr Speaker in the chair*]

اس میں یہ ہے کہ ۔

"Where a tenancy of any land held by a tenant is terminated for non payment of rent and the landholder files any proceeding to eject the tenant the Tahsildar shall call upon the tenant to tender to the landholder the rent in arrears together with the cost of the proceedings within fifteen days from the date of the order

اس میں میرا امنڈمنٹ یہ ہے کہ ۱۵ دن کا جو نام رکھا گیا ہے اور جسکا اختیار تحصیلدار
کو دیا گیا ہے وہ بالکل ناکافی ہے ۔ کیونکہ فوراً ارکٹ ( Evict )
ہونے کا سوال ہے نہ صرف یہ کہ ٹیننٹ کو اویکٹ ہونے کا موقع نہ دیں بلکہ سہولت
کے ساتھ مالک آراضی کو لگان ملے یہ بھی ہمکو دیکھنا ہے میرا امنڈمنٹ الٹرنیٹو
( Alternative ) ہے ۔ اگر امنڈمنٹ نمبر ۲ کو قبول کیا جاتا ہے تو
مجھے اس امنڈمنٹ کو پیش کرنے کی ضرورت نہ ہوگی ۔ امنڈمنٹ نمبر ۲ کو میں نے اسلیے
رکھا ہے کہ ٹیننٹ کے اویکٹ کیے جانے کا موقع نہ رہے ۔ پندرہ روز کے اندر تکمیل
کرنا ممکن نہیں ہوگا تو لازماً اسکو اویکٹ کردینگے اسلیے میں نے ۱۵ دن کے بجائے
۹ دن کی مہلت دینے کے لیے ترمیم پیش کی ہے ۔ ایک سال کے بارے میں جو امنڈمنٹ
ہے وہ میں نے موو نہیں کیا ہے بلکہ سری انکوس راو گھارے نے موو کیا ہے ۔ اسکا

مطلب یہ ہے کہ ٹننٹ پر زیادہ بار ڈالکر اسکو اوکٹ ہونے کا موقع نہ دیں ۔ ٹننٹ پر ایک قسم کا بار ہو جائیگا ۔ البتہ اگر وہ ۹ دن میں تکمیل نہ کرسکے تو پھر اسکے اوکٹ ہونے کا سوال درپیش ہوگا اسلئے لینڈ لارڈ پر ذمہ داری عاید ہوتی چاہیے کہ وہ ہر سال وصول کرلے ۔

ایک سال کی جو مدت ہے اسکو بدل کر دس سال مقرر کرنا چاہیے اس سے یہ ہوسکتا ہے کہ ایک سال میں اگر ادا نہ کرسکے تو دس سال میں ادا کرسکیگا ۔ میں آنریبل منسٹر ف دی بل سے درخواست کرونگا کہ وہ ٥ دن کی بجائے ۹ دن اور ایک سال کے بجائے دس سال کے الفاظ کو قبول کرلیں اس سے مالک اراضی کو نقصان نہیں ہے بلکہ ٹننٹ کو کچھ سہولت ملتی ہے ۔

شری بی ڈی دیشمکھ مسٹر اسپیکر سر میرا جو امنڈمنٹ ہے وہ کلاز (۶) اور اوریجنل بل کے کلاز (۷) کے بارے میں ہے یہاں سنہ ۹٥ ع کا جو لگان داری کا قانون ہے اس میں اس کلاز کے ذریعہ ترمیم لائی گئی ہے ۔ کوشش یہ کی گئی ہے کہ ٹننٹ کو اگر وہ اوکٹ ہو تو کیا ریلیف ( Relief ) دینی چاہیے ۔ یہ مسئلہ اور یہ غرض واضح قانون کی اس دفعہ میں ہے ۔ میں ہاوز کے سامنے کچھ وضاحت کرنا چاہتا ہوں وہ یہ کہ ٹننٹ جب روپے لگان ادا نہیں کرسکتا تو اسکے چند وجوہات ہوتے ہیں ۔ چند خاص وجوہات کے تحت روپے لگان ادا نہیں کرسکتا ۔ ایسے موقع پر حکومت کو کیا رویہ اختیار کرنا چاہیے اس پر اس لحاظ سے ہمیں غور کرنا چاہیے کہ لگان نہ دینے کے اخر کیا اسباب ہوسکتے ہیں ۔ ان اسباب میں واجبیت ہے یا نہیں ۔ اگر واجبیت ہے تو پھر لگاندار کو کیا سہولتیں دیجانی چاہیں ۔ اگر ان سہولتوں کے باوجود لگاندار لگان ادا نہیں کرسکے تو کیا اسکو بیدخل کیا جاسکتا ہے یا نہیں ۔ زمین مالک کے قبضہ میں جانی چاہیے یا گورنمنٹ اس زمین کو اپنے مینجمنٹ ( Management ) میں لیے کا جو پراویژن ہے اوس کے لحاظ سے عمل ہونا چاہیے ۔ میں نے یہ ترمیم اسلئے لائی ہے کہ حالیہ قانون سے یہ صاف طور پر ظاہر ہے کہ اگر کوئی ٹننٹ بروقت لگان نہ دے سکے تو ٥ دن کی مہلت دیجائیگی ۔ تحصیلدار کے پندرہ دن کی مہلت دینے کے باوجود اگر وہ لگان داخل نہ کرے تو اسکو اوکٹ کیا جائیگا ۔ اس بارے میں اس جانب کے ایک آنریبل ممبر سری کشٹہ رام ریڈی نے ایک امنڈمنٹ پیش کیا ہے ۔ انہوں نے اپنے امنڈمنٹ کے ذریعہ یہ چاہا ہے کہ ٥ دن کے بجائے ۹ دن کی مہلت رکھی جائے ۔ میعاد کا بڑھانا اسلئے ضروری ہے کہ قانون مالگزاری کے تحت اگر کوئی پٹہ دار قابض اراضی مالگزاری ادا نہیں کرتا ہے تو حکومت جو پروسیجر ( Procedure ) اختیار کرتی وہی پروسیجر ٹننٹ کے بارے میں بھی ایسی صورت میں اختیار کرنا چاہیے ۔ وہاں حکومت یہ کرتی ہے کہ پٹہ دار کے قبضہ میں اراضی رکھکر اوس سے جیسا بھی مناسب ہو لگان یا مالگزاری وصول کی جاتی ہے ۔ اس میں مختلف طریقے رکھے گئے ہیں ۔ یہاں بھی کوئی بروقت لگان ادا نہ

کرے تو قانونی ذرائع سے وصول کرنا چاہیے تاکہ وہ اپنے حقوق لگانداری سے کسی طرح محروم نہ ہوسکے ۔ اس لحاظ سے میں سمجھتا ہوں کہ نوے دن کی جو مہلت رکھی گئی ہے وہ ناکافی ہے سا ٹھ دن کی جائے (۹) وہ رکھے جائیں تو بہتر ہوگا اگر ہم اسپر کٹ کرنا چاہتے ہیں و ہم کہ دوسری صورتیں اختیار کرنی چاہئیں جیسا کہ میں نے امینڈمنٹ کے جزو اول میں رکھا ہے

The Tahsildar shall call upon the tenant to tender to the landholder the rent in arrears within 90 days from the date of the order and if the tenant complies with such order the Tahsildar shall pass an order directing that the tenancy is not terminated and thereupon the tenant shall hold the land as before

تاکہ وہ اپنے قبضہ سے محروم نہ ہونے پائے اسکے باوجود بھی ادا نہ کرسکے تو وصول طلب مالگزاری کا جو طریقہ ہے اوسی طریقہ سے وصول کرنا چاہیے اسکی جائداد کے ضبط کرنے کے احکام دیے جاسکتے ہیں ۔ یہ جو ذرائع رکھے گئے ہیں وہ کافی سکتے ہیں ۔ ان میں حکومت کو اختیار دیا گیا ہے کہ جائداد منقولہ و جائداد غیر منقولہ کو نیلام کرکے بقایا مالگزاری وصول کرسکتے ہیں ان احکام میں کافی سختی ہے ۔ ٹننٹ جو مالک کو لگان ادا نہیں کرتا ہے اسکو بھی ایسی رعایتیں دینی چاہئیں جو حکومت اپنے وصول مالگزاری کے سلسلہ میں دیتی ہے اس لحاظ سے میں نے وہی تجویز اختیار کرنے کی خواہش اپنے امینڈمنٹ میں کی ہے ۔ اگر وہ اس مرحلے کو طے کرنے کے بعد بھی ادا نہ کرسکے و ہم اسپر مجبور ہو جاتے ہیں کہ روکنگ ٹننٹ کو بیدخل کریں لیکن اس میں بھی ہمیں خاص طور پر ملحوظ رکھنا چاہیے کہ جس مالک اراضی کو زمین واپس ہونے والی ہے پہلے سے اوسکے قبضہ میں کتنی زمین ہے یہ دیکھنا چاہیے ۔ ایسی صورتوں کو بھی ہم نے ضمن (۱) میں رکھا ہے ایسے اشخاص جو کاشت کرنے والے نہیں یا کاشت کرنا نہیں چاہتے جسٹر ۲ کے لحاظ سے حکومت ان کی زمین کو اپنے قبضہ میں لیتی ہے ۔ اگر بیسک عملی ہولڈنگ پہلے سے اسکے پاس موجود ہیں اور عدم ادائی لگان کی وجہ سے ٹننٹ سے واپس لیجا رہی ہے تو وہ بھی اس قانون کے منشا کے خلاف ہوگا کیونکہ انکے پاس ۔ ان مالکان اراضی کے پاس بیسک عملی ہولڈنگس سے زیادہ زمین ہو جائیگی ۔ اسلئے حکومت کو چاہیے کہ وہ زمین اپنے قبضہ میں لے ۔ یہ چیز اس دفعہ میں نہیں ہے ۔ اسلئے یہ ہونا چاہیے کہ ایسے مالک کے پاس جسکے قبضہ میں بیسک عملی ہولڈنگ ہیں یا اسے ذاتی کاشت کی خواہش نہیں کی ہے تو حکومت ٹننٹ سے واپس حاصل کرکے زمین اپنے مینجمنٹ میں لے ۔

دوسرا جزو یہ ہے کہ

The landholder may apply to the Tahsildar for recovery of arrears of rent for any period exceeding three years by filing an application in the prescribed form The Tahsildar, may, after

such inquiry as he considers necessary, pass such orders as he deems fit If necessary he shall pass an order of instalments pay able in not more than 3 years

یہ ایک اور رعایت کی صورت میں ہے ۔ اگر وہ رنٹ نہیں دے سکتا ہے تو اسکو انسٹالمنٹ
کی رعایت دینا چاہیے ۔ اور انسٹالمنٹ دینے کے بعد

The Tahsildar in passing such an order shall allow to the tenant as a set off the sum if any paid by such tenant to the landholder with in a period of 3 years immediately preceding the date of application made under sub section (1) in excess of the rent due from him

Provided that the Tahsildar is satisfied that consequence to the total or partial failure of crops or similar calamity the tenant has been unable to pay the rent due Tahsildar shall remit the rent of the year or years in which calamity has occured

یہ خوبی بھی ہے کہ ناگہانی حالات میں قحط وغیرہ کی وجہ سے جیسا کہ ریمیشن
انوں مالگزاری کے تحت دیتے ہیں اسی طرح ریمیشن اصل مستاجر کے لیے بھی دینا چاہیے۔
اگر لینڈ ہولڈرس ریمیشن نہیں دیتے تو ہم کیسے توقع کرسکتے ہیں کہ ناگہانی آفات
کی صورت میں یا آسمانی مصیبتوں کے نازل ہونے پر بھی وہ لگان ادا کر سکتا ہے ۔ اسلیے
حکومت کو چاہیے کہ مالک کو پابند کرائیں کہ مستاجر سے اس زمانے کا لگان وصول نہ کرے ۔

دوسری صورت میں میں نے ترمیم میں خاص طور پر یہ رکھا ہیں اس واسطے
رکھی ہے کہ ٹیننٹ یا پروٹکٹڈ ٹیننٹ مالک کو لگان دینے کے باوجود رسید نہیں دیتے
وہ دو تین سال تک لگان وصول کرنے کے باوجود بھی رسید نہیں دیتے اور پھر اسکے
بعد تحصیلدار کے پاس درخواست دیتے ہیں تاکہ انکو عدم ادائی لگان کی صورت میں
بیدخل کریں ۔ میں سمجھتا ہوں کہ آنریبل ممبرس آف دی ہاوز یہ جانتے ہیں کہ
ہمارے پاس ساہوکاروں کی بھی یہی حالت ہے باوجود کہ قانون ورضہ دہندگان موجود
ہے اسکے تحت ساہوکاروں کو حسابات رکھنے کی پابندی ہے ۔ انہیں مدیون کو
رسید دینا ہوا لازمی ہے لیکن ہمارے سامنے ایک بھی مثال ایسی نہیں ہے جس میں
ساہوکاروں نے مدیونوں کو رسید دی ہو ۔ اسلیے جب ہمارے پاس ایسی حالت ہے تو یہ
چیز نہیں نظر رہنا چاہیے کہ مالک رسید نہ دیتے ہوئے محض ریزمپشن ( Resumption )
کی نیت سے دو تین سال تک لگان کو جمع کرکے تحصیلدار کے پاس ریزمپشن کے لیے درخواست
دے دے ۔ اسلیے میں نے اس امینڈمنٹ کے ذریعہ یہ کوشش کی ہے اور حکومت پر یہ
لازم گردانا گیا ہے کہ وہ لینڈ ہولڈر سے لازمی طور پر رسید دلائے ورنہ ٹیننٹ اسے حفظ
کی خاطر اپنی جانب سے تحصیل میں رقم داخل کرے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ ہووا ہاوز
میری اس ترمیم سے متفق ہوگا کیونکہ ہم سب لوگوں کو اسکا تجربہ ہے کہ مالک رسید

نہیں دیتے اگر ایسا نہ ہو تو مجھے یہ ڈر ہے کہ یہ فارم عملی میدان میں صفر کے برابر
ہوگا اور جو رہے سہے بینیفٹس ہیں وہ بھی کسانوں ( Exploit ) کیے
جاسکیں گے ۔ میں موور آف دی بل سے یہ اپیل کرونگا کہ میری اس مناسب اور موزوں
ترمیم کو قبول کریں ایسا کہتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں

*Shri G Sree Ramulu* Mr Speaker Sir I have got an amendment and I would like to speak on that

*Mr Speaker* Has it been moved ?

*Mr Sree Ramulu* Yes Sir It has been moved

شری جی شری راملو مسٹر اسپیکر میں نے جو یہ سب کلاز ۶ میں
پیش کیا ہے اس کا منشا یہ ہے کہ جب ٹینیٹ زر لگان ادا کرنے میں کوتاہی کرے یا
کچھ تاخیر ہو تو خواہ اسکو بے دخل نہ ہونا پڑے اس کا کچھ سدباب ہو
یہ کلاز اورجنل کلاز ( Original Clause 17 ) سکشن (۲۸) کے لیے
لایا گیا ہے جو یہ ہے

Relief against termination of tenancy for non payment of rent

یعنی ٹینینٹ کی عدم ادائی زر لگان کے تحت جو بیدخلی ہوتی ہے اس کا بچاو ہو
اسلیے ہے اس دفعہ میں پہلے جو سکشن تھا اسکو ویسا ہی برقرار رکھتے ہوئے آنریبل
موور ( Hon ble mover ) نے مزید دو ضمنی سکشنس لائے ہیں
پہلے ضمن میں لینڈ ہولڈر خود درخواست دیتا ہے دوسرے میں کم سے کم (۳) سال
تک کے بقایے کو بھی تحصیلدار صاحب کے پاس درخواست دیکر وصول کرتا ہے اس
میں اضافہ بھی ہوسکتی ہے جسکو اسنے تین سال میں بڑھکر داخل کیا ہے اسکے
بعد اس کے پراویزو ( Proviso ) میں آنریبل موور نے یہ رکھا ہے
کہ اگر فصل خراب ہو جائے اور یقین تحصیلدار کو ہو جائے کہ حقیقی طور پر
فصل خراب ہوئی ہے تو اس کے لیے یہ پراویزو لایا گیا ہے میں اس پراویزو کے سلسلہ
میں آنریبل موور کا دھیان مبذول کراتے ہوئے یہ واضح کرنا چاہتا ہوں کہ ضمن (۲) کے
پراویزو ( Proviso ) جیسا ہی ایک سب کلاز ( Sub clause ) ہے
جس سے کہ فصل خراب ہوگئی ہے اور اسکی کامل تشفی بھی ہوچکی ہے تو یہ صورت
پیدا ہوسکتی ہے اب اس میں کیا خاص بات پیدا کی گئی ہے میں یہ سمجھ سکا
ضمن (۱) میں یہ کہا گیا ہے کہ ۹ دن کے اندر تحصیلدار اسکو بلا کر رینٹ ٹینڈر (Tender)
کرنے کے لیے کہہ سکتا ہے ضمن (۲) میں یہ ہے کہ جب فصل خراب ہوجاتی ہے اسکے

لیے یہ سہولت ہے کہ رینٹ ایک سال میں دے سکتے ہیں اسکے سوا اورکوئی سہولت ہم سمجھا نہیں ہے رو رہا ہے

Prov ded that if the Tahsildar is sat sfied that n consequence of a total or partial failure of c ops or s m lar calamity the tenant has been unable to pay the rent due the Tahsilda may for reasons to be recorded in writing

یعنی صرف تحریری طور وجوہات تحصیل میں رہینگے جسکی بنا پر تحصیلدار کے دل کو مطابق جانے میں رکھا جائیگا اسکے سوا اورکچھ ہوگا لیکن ایسا ضرور ہوا کہ ۵ دن کے بجائے سکو ایک سال کیا گیا ہے لیکن رینٹ میں تو کمی نہیں ہوئی رر لگان میں کوئی تبدیلی نہیں کی گئی جب ایسی کلمہ ( Calamity ) ہوتا ہے میں سمجھتا ہوں کہ یہ بالکل ایسی کے مماثل ہے جیسا کہ ایک مسٹر فارسوسل سروس نے بیان کیا کہ ہائی سکول کے طالب علم کو دس روپیہ بطور وظیفہ اور ہائی سکول کے طالب علم کو ( Rupees ten ) دیے گئے ہیں میں نہیں سمجھ سکا کہ دس اور ( Ten ) میں کیا فرق ہے یہاں بھی ضمن ( ) میں یہ ہے کہ

Tahsildar w ll ask him to tender w thin 15 days

اور ضمن ( ۲ ) میں

After Tahs ldar is satisfied of the failure of the crops he may ask the tenant to tender the rent within one year ہے

ضمنی دفعات کے بڑھانے سے کوئی آسانی یا سہولت نہیں ہوئی ہے اس وجہ سے میں نے اس میں یہ بڈ ( add ) کیا ہے باوجود اسکے کہ ایک سال کی مدت مقرر کردی گئی ہے جب فصل خراب ہونے کی نسبت ہوچکی ہے تو تحصیلدار صاحب اس میں کیوں نہ ڈیڈکشن ( Deduction ) دیں یہ عدم ادائی کا عمر ضروری تاجر کے لیے نہیں ہے بلکہ فصل خراب ہو جانے کی صورت میں ہے میری ہم اصول ایکوئی ( Equity ) پر منحصر ہے دل موور جو کوئی کے قابل ہیں اس پر غور کریں تو مناسب ہوگا میری ترمیم اس طرح ہے

not less than four bi annual instalments and may also allow any reasonable deduction in the rent considering the failure of the crops

اس میں میں نے یہ کوشش کی ہے کہ ہم سہ ماہی اقساط کا کنسیشن ( concession ) دیا جائے اور ساتھ ساتھ جس کا جو نقصان ہوا ہو اسکی بابت ریزنیبل اماؤنٹ (Reasonable amount) بھی ڈیڈکٹ کیا جائے میں نے دو سال کی مدت کے لیے انسٹالمنٹ رکھا ہے ہم کسانوں کی نمائندگی کرتے ہیں اس وجہ سے ہمارا فرض (م) بائی انویل انسٹالمنٹس ( Bi annual instalments ) کے لیے حل گیا ہے اگر

آپ چاہیں تو اسکو چار یا پانچ سال کے بجائے ۲ کردیجیے - بہر حال اسکا رہنا بہت ہی ضروری ہے - جب فصل خراب ہو جاتی ہے اور اسکی تباہی ہو جاتی ہے تو اسے درگزر کرنا چاہیے لیکن جب وہ بیاند کنٹرول ( Beyond Control ) ہے تو اسکا رہنا یا نہ رہنا بے معنی ہو جاتا ہے - اسلیے ون ایر ( one year ) کے ساتھ ساتھ بائی انیول ( Bi-annual ) دینے کی بھی گنجائش رکھیے - اسکے علاوہ آپ نے اسٹالمنٹس کی گنجائش بھی نہیں رکھی ہے - وہ بھی ہونا چاہیے -

اسکے بعد دیگر چیزیں اور بھی ہیں - " ویتھ کاسٹ آلسو " ( with cost also ) مالک کے لیے جو اخراجات مقدمہ ہوئے ہیں اس کے لیے تو آپ ہاں کہتے ہیں اور ویساہی رکھتے ہیں لیکن کسان کے لیے آپ نے یکمشت دینے کے لئے رکھا ہے - اس وجہ سے اسٹالمنٹ کی گنجائش بھی رکھنا چاہیے اور اس طرح کی اس میں فیزبلٹی ( Feasibility ) ہونا چاہیے - جب فصل تلف ہو جاتی ہے تو اسکے مد نظر ڈنڈکشن دینے اور اسٹالمنٹس ( instalments ) کی گنجائش ہونا چاہیے ورنہ صرف فصل کا نقصان اور تلافی کی بات ہو اور اسٹالمنٹ کی سہولت نہ رکھی جائے تو میں نہیں سمجھتا کہ یہ کہاں تک ایکوٹی ( Equity ) کے اصول کے مطابق ہوتا ہے - لہذا میں آنریبل منسٹر سے یہ استدعا کرونگا کہ وہ ان ترمیمات پر ٹھنڈے دل سے غور کرتے ہوئے انکو منظور کریں -

شری اے راج ریڈی ( سلطان آباد ) مسٹر اسپیکر سر - بل کا کلاز (۱۶) دفعہ ۲۸ سے متعلق ہے - ایکٹ جو دفعہ (۲۸) موجود ہے وہ یہ ہے کہ —

"Where a tenancy of any land held by a tenant is terminated for non-payment of rent and the landholder files any proceeding to eject the tenant, the Tahsildar shall call upon the tenant to tender to the landholder the rent in arrears together with the cost of the proceeding within 15 days from the date of the order and if the tenant complies with such order, the Tahsildar shall, in lieu of making an order of ejectment, pass an order directing that the tenancy has not been terminated, and thereupon the tenant shall hold the land as if the tenancy had not been terminated

Provided that nothing in this section shall apply to any tenant whose tenancy is terminated for non-payment of rent if he has failed in any three years to pay rent within the period specified in sub-clause (*i*) of clause (*a*) of sub-section (2) of Section 19 "

جو مسودہ ترمیم پیش ہوا ہے اس میں اس دفعہ ۲۸ کو جوں کا توں رکھا گیا ہے اور اسکو ضمن (۱) کردیا جاکر ضمن ۲ - اور ۳ کا اس میں اضافہ کیا گیا ہے - دفعہ ۲۸ جسکو ضمن (۱) کردیا جاکر رکھا گیا ہے خود اس میں ہم نے بعض چیزیں قابل ترمیم پائیں - آنریبل منسٹر اف دی بل نے جو دوسرے ضمن پیش کیے ہیں اور اسی سے ملیے

جلیے دفعات میں اختلاف ہے - اسکے باوجود اسکو علحدہ دفعہ بنا کر پیش کیا گیا ہے - میں خاص طور پر اس جانب توجہ دلانا چاہتا ہوں کہ دفعہ ۱۹ کے تحت اگر کوئی قول کی رقم ادا نہ کرے تو کیا اسکی قولداری خود بخود ختم ہو جائیگی یا اسکا اختتام دفعہ ۳۲ کے تحت تحصیلدار کے پاس رجوع ہوکر کروانا ہوگا ؟ ٹیننسی کا اختتام خود بخود ہو جاتا ہے یا اس کے لیے دوسرے حکم کی ضرورت ہے - یہ سوال پیدا ہوتا ہے - اگر ہم دفعہ ۱۹ اور دفعہ ۲۸ کو ملا کر غور کریں تو معلوم ہوگا کہ قولداری تو خود بخود ختم ہو جاتی ہے - دفعہ ۱۹ کے تحت قولداری خود بخود ختم ہوگی - مالک سکشن ۳۲ کے تحت قولداری کو ختم کرنے کے لیے رجوع نہیں ہوتا بلکہ یہ کہتا ہے کہ قولداری ختم ہوچکی ہے اسلیے اس دفعہ کے تحت ٹیننٹ کو بیدخل کیا جائے - دفعہ ۲۸ میں یہ ہے کہ اگر مدت مقررہ یعنی (۱۵) دن کے اندر قولدار بقایا مع خرچ وغیرہ داخل کردے تو ایسی صورت میں قولداری ختم نہیں کی جاتی - یہاں اب یہ کہتے ہیں اس طرح اب یہ کررہے ہیں کہ تحصیلدار کو ایک ختم شدہ حق کو مکرر زندہ کردینے کا اختیار عطا کررہے ہیں - مالک یہ درخواست پیش کرتا ہے کہ ٹیننٹ نے دفعہ ۱۹ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے رقم ادا نہیں کی ہے - اور ایسی صورت میں قولداری تو ختم ہو جاتی ہے - تحصیلدار صاحب اس دفعہ کے خلاف سکشن ۲۸ کے تحت کسطرح تجویز کرسکتے ہیں - چنانچہ کلکٹوریٹ ( Collectorate ) میں بھی یہ تصفیہ ہوا کہ وہ ایسا کرسکتے ہیں - قولداری ختم ہو جاتی ہے تو مالک بیدخلی کے سلسلے میں سکشن ۱۹ کی عمل کےلیے آتا ہے تو ایسی صورت میں تحصیلدار دفعہ ۲۸ کے اختیارات کا استعمال کرتے ہوئے مہلت دیتا ہے یہ استدلال صحیح بھی ہے - اگر ان دونوں دفعات کو ملا کر پڑھا جائے تو معلوم ہوگا کہ ہمارا یہ منشاء ہے کہ اگر کوئی قولدار وقت پر قسط ادا نہ کرے تو دفعہ (۱۹) کے تحت وہ آجاتا ہے لیکن آپ اسکو دفعہ ۲۸ کا فائدہ دینا چاہتے ہیں - ایسی صورت میں قبل اسکے کہ اسکی بیدخلی کا حکم دیا جائے اسکو مزید موقع دیا جاتا ہے کہ وہ ادا طلب رقم ادا کرے - اگر وہ مدت مقررہ میں رقم ادا کردیتا ہے تو اس صورت میں بیدخل نہیں ہوگا - یہاں جو الفاظ رکھے گیے ہیں وہ اسطرح ہیں -

"Where a tenancy of any land held by a tenant is terminated for non-payment of rent "

اسکے بجائے الفاظ ایسے ہونے چاہیں کہ اگر کوئی قولدار تحت دفعہ (۱۹) قابل اختتام ہوتو ایسا ہوگا - اگر وہ رقم داخل کرے تو رہیگا ورنہ نہیں رہیگا - ایسا ہونا چاہئے تھا - ورنہ ہوتا یہ ہے کہ جو چیز قانونی طور پر ایک دفعہ کے تحت ختم ہوجاتی ہے اسی حق کو تحصیلدار بیدخلی کی کارروائی پیش ہونے پر پھر سے زندہ کرسکتا ہے - نہ اسکا منشا ہوسکتا ہے - اسکے کیا معنی ہیں ؟ اسی لئے میں نے کہا کہ الفاظ اسطرح ہونے چاہئیں - یعنی یہ کہ قبل اسکے کہ قولداری ختم ہو جائے اور اسکی بیدخلی کی کارروائی شروع ہو اسکے فوراً بعد کی منزل دفعہ ۲۸ کی ہونی چاہیے جس میں ۱۵ دن

کی مدت دی گئی ہے گو ہم اس مدت کو ۹ دن کرنا چاہتے ہیں اگر وہ اس مدت میں
ایریرس ( Arrears ) اور دوسرے مطالبات داخل کر دیتا ہے تو اس وقت
تنسیخ کا انصرام ہونا چاہئے ورنہ بیدخلی کی کارروائی کے سلسلے میں رجوع ہونے پر
دفعہ ۲۸ کی کارروائی تضاد پیدا کرتی ہے اس میں الفاظ دوسری طرح رکھے گئے ہیں۔

دوسری چیز یہ کہ مسودہ قانون کے ضمن (۲) و (۳) کی رو سے جہاں مالک عدم
ادائی لگان کے سلسلے میں بیدخلی کے لئے آتا ہے تو مہلت کا موقعہ رہتا ہے لیکن
دفعہ (۲۸) میں موجود ضمن (۲) کا اضافہ کر کے اس قانون میں یہ رکھا گیا ہے کہ
مالک ایسے ایریرس ( Arrears ) جو تین سال سے زیادہ نہ ہوں اس دفعہ کے تحت
لے سکتا ہے اسکے اصول کی حد تک اس میں ملایا گیا ہے ضمن ۲ و ۳ میں جیسا کہ
میں نے ابھی کہا ہے دفعہ ۲۸ میں ۹ دن کی بات کا سوال آتا ہے۔ مجھے اس سے
اتفاق نہیں ہے دوسری چیز یہ کہ آخر میں یہ کہا گیا ہے کہ

Provided that nothing in this section shall apply to any tenant whose tenancy is terminated for non payment of rent if he has failed in any three years

یہاں 'In any three years' کے معنی Continuous three years
ہیں۔ لیکن یہاں یہ الفاظ ڈفنٹ ( Definite ) نہیں ہیں دراصل یہ الفاظ
ڈفنٹ ہونے چاہئیں۔ ورنہ اسکی تعبیر دو طریقہ سے کی جاسکتی ہے ایک تو یہ کہ
'In any three years' اسکی صراحت ہونی چاہئے ہم تو یہی چاہتے
ہیں کہ اس پراویزو کی ضرورت ہی نہیں ہے ہم نہیں چاہتے کہ کوئی تین سال دین ادا
نہ دیں۔ ٹیننٹ جب دفعہ ۱۹ کے تحت ادائی رقم سے قاصر رہا اور اب اسکو ۳ سال کی
مدت کا فائدہ دینا چاہتے ہیں۔ وہ بقایا کی درخواست پیش کر سکتا ہے یا ترمیم کی
درخواست دے سکتا ہے۔ اسپر کیا کارروائی ہوگی میں بتلاتا ہوں۔ اگر تین سال کا بقایا
رہ جائے تو اس دفعہ کے استفادہ سے اسکو محروم کر گئے تین سال کے بقایا کی وصولی کا
اختیار لینڈ ہولڈر کو ہے۔ تین سال کا بقایا رہ جانے کے باوجود بھی اس دفعہ کا اطلاق
ہونا چاہئے کیونکہ تین سال کے بقایا کی وصولی کی درخواست لینڈ لارڈ پیش کریگا۔
اسکو اس کا موقع رہتا ہے۔ اگر دو سال باقی رکھے تو اسکو فائدہ ملیگا ایک سال رہی
تو فائدہ ملتا ہے۔ لیکن تین سال کی صورت میں فائدہ نہیں لہذا اب دفعہ کی جس صورت میں
ترمیم کی گئی ہے وہ اس سے متضاد ہو جاتا ہے۔ تین سال کے لیے موقع دیتے ہیں
اور تین سال کے ہوتے ہوئے اسکو حق پہنچتا ہے دوسری ترمیم میں یہ جبر لائی گئی ہے۔
یہ پراویزو میں سمجھتا ہوں کہ خلاف ضابطہ ہے۔ اس کا کوئی خاص منشا نہیں ہے
سوائے اسکے کہ کوئی اتفاق سے تین سال تک نہ دے تین سال تک نہ دینے والے کو
حاصل کرنے کا اختیار ہے۔ یہ کسی اصول مساوات پر مبنی نہیں ہے۔
یہ دونوں مال لیتو ادا کرتا ہے۔ اسلئے میں کہونگا کہ اس پراویزو کو اس میں رکھیے

کی ضرورت نہیں ہے ۔ دفعہ ۲۸ کے ضمن ( ) کیا جاکر جو دو ضمن بڑھائے گئے ہیں وہ
ان ہی اصولوں پر ہیں لیکن ان میں تھوڑا سا اختلاف ہے میں اسکے جملہ ضرورتوں
کو نکے بعد ذکر کرنا چاہتا ہوں جیسا کہ میں نے پہلے کہا ہے یہاں ریسند
( Terminated ) یا رل ( Terminable ) اسکو صاف کرنا
چاہیے دوسری چیز یہ جو ۹۰ دن کی مہلت دی گئی ہے اگر وہ اس مدت میں بقایا
ادا کردے تو ایسی صورت میں نہ خلل ہوگا ورنہ بےدخل ہو جاتا ہے ہمارے کسان
کے حالات سے جو لوگ واقف ہیں وہ اچھی طرح جانتے ہیں کہ ایک سیٹ ۔ ۵۰ یا
روز کے اندر دو چار سو روپے جمع کرنے کی سکت نہیں رکھتا ۔ یہ ایک ایسی سکت ہوتی
ہے اور یہ وہ اپنی ساکھ رکھتا ہے سیٹ تو چاہتا ہے کہ ادا کردے لیکن یہ اس
کے لیے بعض اوقات ممکن نہیں رہتا جس شخص یا ساہوکار کے پاس وہ رقم لینے جاتا ہے
تو ممکن ہے یہ کہے کہ رقم کے لیے ۲ دن پھرنا پڑیگا ۔ ایسی صورت میں وہ کیا کریگا؟
اسلیے یہ جو ۹۰ دن کی مدت رکھی گئی ہے وہ معقول نہیں ہے ہمنے یہ خواہش کی ہے
کہ ۹۰ دن کی بجائے ۹ دن کی مہلت رکھی جائے اس سے کوئی نقصان ہونے والا
نہیں ہے اور سکشکل عدالت کی مار ... کے ختم ہو جانے کی جو گنجائش پیدا
ہوئی ہے وہ نہ رہیگی اس لیے ایک معقول مدت ملنی چاہیے قولداروں کی موجودہ
معاشی حالت کے مد نظر یہ کہا جاسکتا ہے کہ وہ دس پندرہ دن کی مدت میں رقم داخل
نہیں کرسکتے ۔ اون کو ایک معقول مدت ملنی چاہیے جس میں وہ اپنی چیزیں وغیرہ
گروی رکھ کر یا اور طرح کا انتظام کرکے رقم ادا کرسکیں جب ہم اس کو ایک موقع
دینا چاہتے ہیں تو اوس کے لیے معقول مدت رکھنا چاہیے تاکہ وہ اپنے حسب حسب
پوری کوشش کرکے رقم داخل کرسکے ۔ اس لحاظ سے ہم نے ( ۹ ) یوم کی مدت رکھی
ہے دوسری چیز یہ ہے کہ اس دفعہ میں یہ رکھا گیا ہے کہ جب کوئی قولدار کسی
مالک اراضی کو رقم ادا نہیں کرتا تو اوسکی قولداری ختم کرنے کا اختیار دیا گیا ہے ۔
لیکن واقعہ یہ ہے کہ جب کوئی شخص مالگزاری ادا نہیں کرتا تو فوراً ہی اوسکا
جو منصب ختم کرکے اوسکی جائداد نیلام نہیں کردیجاتی بلکہ ایک ضابطہ اور روبکار کے
بعد اسکو نیلام کرتے ہیں جب وہ رقم ادا نہیں کرتا تو لینڈ لارڈ اس کو دوسرے
وسط سے وصول کرلیتا ہے اسکے جونیل وغیرہ ہیں ان کو نیلام کراکے وصول کرلیتا ہے
تو جس طرح لینڈ ریونیو اریرس ( Land revenue arrears )
وصول کرنے کے لیے اب موقع دیتے ہیں یہاں بھی دینا چاہیے اگر اسپر بھی ادا نہ کرے
تو بیدخل کرسکتے ہیں ۔ جیسا کہ اس سے پہلے سب سکشن ( ) میں یہ چیز رکھی گئی
ہے ریزمپشن ( Resumption ) کے وقت یہ قیود لازماً عائد ہوتے ہیں ۔
بس فیملی ہولڈنگ کے اندر ریزمپشن کے اختیارات استعمال کرسکتے ہیں ۔ لیکن یہاں جو
ریزمپشن کی صورت رکھی گئی ہے وہ لینڈ لارڈ کے لیے ذاتی کاشت کی خاطر نہیں ہے بلکہ
رقم کی عدم ادائی کے سلسلہ میں اراضی مالک کو واپس ملیگی ۔ جب یہ اراضی مالک

کو واپس ملیگی ۔ کن صورتوں میں اس کو واپس ملیگی ۔ کن صورتوں میں گورنمنٹ اسکو اپنے مینجمنٹ میں لیگی ۔ یہ سوال تو یہاں پیدا نہیں ہوتا کہ اگر ٹننسی فیملی ہولڈنگ سے زیادہ زمین ہوگی تو وہ اسکو دیجائیگی ۔ یہاں تو یہ تصور ہے کہ چونکہ ہمارے پاس زمینات کی قلت ہے اس لیے ایسی زمینات کو گورنمنٹ اپنے مینجمنٹ میں لیکر بیدہ لوگوں میں تقسیم کرسکتی ہے ۔ اس اسکیم کے تحت یہ اصول مسلمہ ہے کہ وہ اراضی گورنمنٹ اپنے مینجمنٹ میں لے لے ۔ دوسری شکل یہ ہے کہ جو خود ذاتی کاشت نہیں کرتا وہ زمین اوس کے پاس رہے یا گورنمنٹ کے مینجمنٹ میں رہے ۔ اس سے اتفاق کیا جاسکتا ہے ۔ اسکے بعد میں ضمن (۲) کی طرف آتا ہوں ۔ اس میں ہم نے تین سال تک اگر ایریرس ( Arrears ) نہ دے تو اوسکے متعلق درخواست دے سکتا ہے اس کو مانتے ہوئے رقم رکھی ہے ۔ یہاں ہم نے اقساط کا سوال پیدا کیا ہے ۔ جس طرح مالک کو ہم مجبور نہیں کرتے اور یہ کہتے ہیں کہ اگر وہ کسی وجہ سے مالگزاری ایک سال نہیں دے سکتا ہے تو دوسرے سال دے ۔ یا تیسرے سال دے ۔ اوسی طرح یہ ٹننٹ کے متعلق بھی ہونا چاہیے اور یہ اینلنگ ( Annulling ) اختیار تحصیلدار کو دینا چاہیے ۔ اگر ٹننٹ کسی صورت کے تحت یا حالات کی وجہ سے نہیں دے سکتا یا یکمشت فوراً داخل نہیں کرسکتا تو تین سالوں میں ادا کرسکتا ہے ۔ ایسا اختیار اس کے اندر رکھنا مناسب ہوگا ۔ آخر میں جو پراویزو ہے وہ اوس میں بھی تھا اور اس میں بھی ہے لیکن دونوں میں فرق ہے اوس میں یہ ہے کہ اگر کراپس فیل ( Fail ) ہوجائیں تو رعایت یہ کی گئی کہ بجائے اسکے کہ پوری وصول کیا جائے ایک سال کی مہلت دیجائے ۔ گویا فیلور اف کراپس ( Failure of crops ) کی صورت میں ایک مدت دیجاتی ہے ۔ لیکن میں اس اصول سے متفق نہیں ہوں ۔ ہم یہ چاہتے ہیں کہ فیلر اف کراپس کی صورت میں جو ریمشن ( Remission ) وغیرہ ملتا ہے اور خود مالک سے ایسے کلیمیٹیز ( Calamities ) جو متعلق ہو جاتے ہیں تو وہ اٹومیٹکلی ( Automatically ) قولدار تک بھی اکسٹنڈ ( Extend ) ہونے چاہئیں ۔ یہ دونوں سے بھی متعلق ہونا چاہیے قولدار کو بھی اس کا فائدہ ملنا چاہیے ۔ ضمن ( ۳ ) میں اس کی خلاف ورزی کی صورت میں سزا تو آٹومیٹکلی ملیگی ۔ لیکن ہم نے اس کی صراحت کردی ہے کہ تاکہ اوسکو بھی پورا یہ معلوم ہو جائے کہ اگر نہیں دیگا تو سزا ہوگی ۔ اس لیے اس دفعہ کے اندر اس کو تسلیم کرنے میں کوئی امر مانع نہیں ہے ۔ مزید یہ بھی ہم نے رکھا ہے کہ رقم ذریعہ منی آرڈر بھیجی جاسکتی ہے ۔ عام طور پر یہ تجربہ ہے کہ قولدار تو رقم دینا چاہتے ہیں لیکن پٹہ دار نہیں لیتے ۔ دفعہ (۴۴) معطل ہو جانے کی وجہ سے ایسے کیسس ( Cases ) نہیں ہیں ورنہ ہوتا یہ ہے کہ کاشتکار سے تین سال تک رقم لینے میں پس و پیش کیا جاتا ہے ۔ اور زمیندار ہمیشہ ٹال مٹول کرتے رہتے ہیں اس لیے قولداروں کی سہولت اور تجربہ کے لحاظ سے ہم نے یہ رکھا ہے ۔ سلطان آباد تعلقہ

کا حال میں سناتا ہوں ۔ وہاں قولدار رقم دینے آتا ہے لیکن مالک کہتا ہے میں نہیں لیتا ۔ ناچار طور پر انکار کردیتا ہے ۔ کوئی سزا تو اوسکو اس کے لیے نہیں دی جاتی ۔ قولدار سلطان اباد سے کریم نگر تک موٹر میں آتا ہے اور جاتا ہے اس میں (۴۴) روپیہ خرچہ قولدار کو برداشت کرنا پڑتا ہے ۔ مالک عمداً یہ کہتا ہے کہ وہیں داخل کردو میں یہاں نہیں لیتا ۔ اس لیے منی آرڈر کے ذریعہ بھیجنے کی سہولت ہم نے رکھی ۔ منی آرڈر کرنے کی سہولت آج کل ہر جگہ ہے ۔ وہاں سے منی آرڈر کرسکتا ہے ۔ اوسکے علاوہ جب وہاں وہ رقم داخل کرنے جاتا ہے تو باوجود اسکے کہ زمانہ بدل گیا ۔ لیکن صیغہ داروں کی ذہنیت نہیں بدلی ۔ محکموں کا طرز عمل نہیں بدلا ۔ ایک کاشتکار کچہری میں رقم جمع کرنے آتا ہے ۔ لیکن نہ وہاں اوسکی داد ہوتی ہے نہ فریاد ۔ رقم کہاں جمع کرے یہ اوسکی سمجھ میں نہیں آتا ۔ درخواست دینے کے لیے کسی کو پکڑنا پڑتا ہے ۔ یہ تمام مسائل ہوتے ہیں ۔ صیغہ دار سے جب وہ جاکر کہتا ہے کہ مجھے جلدی جانا ہے رسید دے دیجیے تو کہا جاتا ہے کہ دو روپیہ دے دیں تو جلدی رقم جمع کرکے رسید دیجائیگی ۔ اسطرح اس غریب کے لیے یہ ایک سزا ہوجاتی ہے ۔ اسطرح کی دقتیں جو سمجھتے ہیں ہم اون کو کم کرنے کی کوشش کررہے ہیں ۔ اس لیے ہم نے منی آرڈر کرنے کی ترمیم پیش کی ہے ۔ اس طریقہ سے دفعہ (۲۸) نے طور پر ڈھالا گیا ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ خود اس دفعہ کے اسکوپ ( Scope ) اور منشا کے باہر نہیں ہے ۔ بلکہ اوسکے اندر رہتے ہوئے چھوٹی موٹی تبدیلیاں جو اصولی اور ضروری تھیں پیش کی گئی ہیں ۔ امید ہے کہ ان کو بھی قبول کرلیا جائیگا ۔

شری اناجی راؤ گوانے ۔ اس کلاز میں چند ایسے الفاظ آئے ہیں جنکے معنی کچھ اور ہوسکتے ہیں اس لحاظ سے ترمیم کی ضرورت ہے اور اس پر مجھے آنریبل ممبر میں کچھ کہنا چاہتے ہیں ۔

**श्री अकुशराव घारे**—अध्यक्ष महोदय अिस सेक्शन के तहत लैंड लॉर्ड को यह अखत्यार दिया गया है कि जो टनन्ट है वह यदि तीन साल तक रेंट की रकम लैंड लार्ड को न दे तो वह रकम मालिक अेक साथ वसूल कर सकता है। अुसे यह अधिकार है कि तीन साल के रेंट की रकम वह अेक साथ वसूल कर सकता है। अिससे टनट को क्या तकलीफ होने वाली है मैं समझाना चाहता हूं। जो ब्लॅक कॉटन सॉअिल है जिसका धारा ३२ रुपये हैं अुसके चार पांच गुना यानी करीब १५० रुपये होते हैं और अुसके तीन साल के लिये करीब साढे चार सौ रुपये होते हैं।

" preceding the date of application made under sub-section (1) in excess of the rent due from him

जब हम अिस मसले पर गौर करेंगे तो मालूम होगा कि यह तीन साल का अर्सा टेनंट के लिये कितना ज्यादा होता है। मेरा तो तजरुबा यह है कि काश्तकार जब लॅंड लार्ड को रेंट देता है तो अुसकी रसीद भी नहीं देते है और काश्तकार से रेंट न भी आया तो वह अुसकी फिकर करते हैं और अैसी हालत में महज टनट को परेशान करने के लिये वे तहसीलदार के पास अैसी दरखास्त

देंग कि अिमन हमारा तीन साल का रेट नही दिया ह। फिर टनट को यह साबित करना होगा कि मैंन बरावर रेट दिया ह। अिस तरह से अुसे तग किया जा सकता ह।

हमन जो फॅमिली हालि्डग रखा ह अुसमें असा बताया ह कि ८०० रुपय का नट अिनकम होना चाहिय। अिस नट अिनकम म स अगर ६०० या ६५० रुपय रेट देन में चले जाते ह तो फिर अुस साल का कल्टिवेशन, वह किस तरह से कर सकता ह। अगले साल की फसल का अितेजाम करन के लिय तो अुसे कुछ भा पसे किसी भा हालत म नही मिलते ह। जो अुसका डयु (Due) रेट होगा वह देन क वाद फिर बाकी पसे म वह किस तरह अपना काम कर सकता ह।

जो मक्शन ह अुसम यह अल्फाज ह

His tenancy shall be deemed to be terminated

अिसके बाद यह अलफाज ह

The tenant shall be liable to be evicted

अिस तरह यदि हुआ ता फिर टनट और लड लाड के जो रीलेशास ( Relations ) होते ह वे ज्यादा खराब होते ह टनट अपना लड लाड को देनें में ज्यादा सहूलियते मिलनी चाहिय असा अिस हाअुस क अिस तरफ के आनरेबल मेंबस का ख्याल है। अिस लिय क्लाज १६ में यह अमडमेंट लाया जा रहा है कि जहा अल्फाज थ्री अियस के ह वहा पर अुसकी बजाय वन अियर के अल्फाज होन चाहिय जिससे टनट पर ज्यादा सख्ती नही होगी। हमारे चीफ मिनिस्टर साहब अपनी अक तकरीर म बोल रह थ कि जो लोग दूसरी जगहो पर नौकरी करते ह अुन्हे अपना रेट अदा करन के लिय कुछ सहूलियते मिलनी चाहिय। तो मेरा कहना यही कि टनट फिर वह कही भी क्यो न हो अुसे रट अदा करन में ज्यादा सहूलियते मिलनी है चाहिय। अब म यहा पर ज्यादा बोलकर हाअुस का वक्त जाया करना नही चाहता हू। और आनरेबल चीफ मिनिस्टर साहब अिस पर गौर करेंग असी अुमीद करते हुय अपना भाषण समाप्त करता हू।

The House then adjourned for lunch till Three of the Clock

The House re assembled after lunch at Three of the Clock

[*Mr Speaker in the Chair*]

شری اناجی راؤ گوائے مسٹر اسپیکر

شری وی رام کشن راؤ ۔ قبل اسکے کہ آنریبل ممبر اپنی تقریر شروع کریں میں یہ عرض کردوں کہ جو امنڈمنٹس آئے ہیں اور جن پر چرچا ہوئی ہے ان میں سے شری کشن رام ریڈی کا امنڈمنٹ جو پندرہ دن کی مدت کو بڑھا کر (۹) دن کی مدت قرار دینے سے متعلق ہے میں اس امنڈمنٹ کو قبول کرتا ہوں اس کا پہلے سے اعلان کردینا میں نے اسلئے مناسب سمجھا تاکہ اس سے متعلق بحث میں وقت کم جائے ۔

شری انا جی راؤ گوائے - مسٹر اسپیکر - اس سیکشن میں جو امنڈمنٹ آنریبل ممبر نے پیش کیا ہے اس پر چرچا کرنے سے پہلے میں آنریبل چیف منسٹر سے کچھ ایکسپلینیشن ( Explanation ) چاہتا ہوں - ممکن ہے کہ وہ اپنی تقریر میں اس پر روشنی ڈالیں - ورڈنگ ( wording ) کچھ ایسی ہے جس سے کچھ غلط فہمی کا امکان ہے - جیسا کہ سیکشن ( ) کے متعلق ایک آنریبل ممبر نے کہا یہ پراویزو ہے جس پر کوئی امنڈمنٹ پیش نہیں ہوا ہے -

Provided that nothing in this section shall apply to any tenant whose tenancy is terminated for non payment of rent if he has failed in any three years to pay rent within the period specified in sub clause (*i*) of clause (*a*) of sub section (2) of Section 19

یہاں جو الفاظ آئے ہیں

'Failed in any three years'

اس کا سینس ( Sense ) کچھ سمجھ میں نہیں آرہا ہے - کیا اس کا مطلب یہ نہیں ہوسکتا کہ کسی تین سال میں - ایک ٹیننٹ ایسا ہے جو ایک سال لگان داخل نہیں کیا - دوسرے سال دیدیا - پھر تیسرے سال نہیں دیا - اس طرح تین سال کنٹینیوسلی ( Continuously ) ضروری ہے یا نہیں اسکا سینس پیدا نہیں ہورہا ہے - میں چیف منسٹر صاحب سے خواہش کرونگا کہ اس پراویزو کو کسطرح

شری بی رام کشن راؤ - اسکے بارے میں انٹی سپیٹ ( Anticipate ) کیا جارہا ہے اس میں " ان " کا لفظ ہے - اسکی بجائے " فار " رکھ سکتے ہیں ' ان انی تھری ایرس ' ( in any three years ) کی بجائے ' فار انی تھری ایرس " ( For any three years ) رکھا جاسکتا ہے - میں اس کے لیے تیار ہوں اور میں نے نوٹ کرلیا ہے - اس میں ضرور ابہام تھا -

شری انا جی راؤ گوائے - کنٹینیوسلی ( Continuously ) کے الفاظ بڑھا دیے جائیں تو اور بھی کلیر ( Clear ) ہو جاتا ہے - یا اسکی ضرورت نہیں ہے اس پر غور کرلیجیے -

شری بی رام کشن راؤ - اسکی ضرورت نہیں ہے -

شری انا جی راؤ گوائے ' فار انی تھری ایرس " ( For any three years ) کا مطلب اگر چیف منسٹر صاحب یہ سمجھتے ہیں کہ کنٹینیوسلی تھری ایرس " ( Continuously three years ) تو پھر ٹھیک ہے - کنٹینیوسلی ہونا چاہیے یا نہیں اس پر غور کرلیجیے - میرا تو خیال یہ تھا کہ کنٹینیوسلی تھری ایرس ( Continuously three years ) ہونا چاہیے - ورنہ چھ سال میں یہ تین سال آجاسکتے تو پھر اسکے کیا معنی ہونگے - الفاظ سے جو معنی نکلتے ہیں اسکی تعبیر کیا ہوسکتی ہے

اس پر غور کرنا چاہئے ۔ ان الفاظ سے وہ منشا پورا ہوتا ہے یا نہیں جو چیف منسٹر صاحب کا یا اس ہاؤز کا ہے ۔ دوسری چیز یہ کہ اس پروویزو پر امنڈمنٹ پیش نہیں ہوا ہے اسلئے میں یہ چاہتا تھا کہ آنریبل ممبر بھوکردن نے جو امنڈمنٹ پیش کیا ہے اس پر امنڈمنٹ دوں لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ وہ کس طرح موو کیا جائے اسپیکر صاحب شاید کوئی راستہ نکالیں کہ امنڈمنٹ پر امنڈمنٹ کیسے دئے سکتے ہیں اور کیا پروسیجر ( Procedure ) اختیار کیا جا سکتا ہے لیکن میں یہ چاہتا تھا کہ جو امنڈمنٹ آنریبل ممبر بھوکردن نے پیش کیا ہے اسکو قبول فرمائیں تو اس امنڈمنٹ کے ساتھ دو چیزیں رکھی جا سکتی ہیں ۔ سکشن ۹ میں کازس آف دی ٹرمنیشن ( Causes of the termination ) بتائے گئے ہیں اسکو ٹرمنیٹ کرنے کا پروسیجر ہمارے قانون میں نہیں ہے کہ کن وجوہات کی بنا پر کسطرح ٹرمنیٹ ( Terminate ) کیا جاسکتا ہے ۔ ٹننٹ کو درخواست پیش کرنا چاہئے یا ٹننٹ خود بخود سرینڈر کرے یا دوسرے وجوہات بتائے گئے ہیں زمین خراب کردی ہے یا رینٹ داخل نہیں کیا ہے ۔ سکشن (۲۸ و ۳۲) آتا ہے جس میں ٹرمنیٹ کرنے کا پروسیجر نہیں بتایا گیا ہے زیادہ سے زیادہ یہ اختیار دیا گیا ہے کہ جس سبب سے کی نوٹس دی جائیگی کیا نوٹس دینا کافی ہے یا ٹرمنیٹ کرنے کے لئے کوئی خاص پروسیجر ہونا چاہئے اس واسطے میں یہ چاہتا تھا کہ سکشن ۲۸ کے تحت ٹرمنیشن پہلے ہونا چاہئے ۔ ٹننسی کو ٹرمینیٹ کرنے کے بعد اجکشن کا سوال آئیگا ۔ پہلے دعوی ہوتا ہے پھر اسکے بعد ڈگری ہوتی ہے اسکے بعد تعمیلی کارروائی کی نوبت آتی ہے اس کے لئے علحدہ پروسیجر اختیار کیا جاتا ہے ٹرمنیشن آف ٹننسی ( Termination of tenancy ) یہ ڈگری ہوگی اسکی تعمیل سکشن (۳۲) کے تحت اجکشن سے ہوسکتی ہے اگر ٹرمنیشن کی دفعہ نہیں ہے اور اجکشن کی دفعہ ہے تو اسکو دور کرنے کے لئے سکشن ۳۲ کے اختیار کو استعمال کیا جاتا ہے ۔ میرا امنڈمنٹ ٹودی امنڈمنٹ اس طرح ہے جیسا کہ آنریبل ممبر بھوکردن نے کہا ہے

Where a tenancy of any land held by a tenant is terminable for non payment of rent and the landholder files any proceedings under Section 32 of the said Act to eject the tenant

اسکے بجائے میں یہ چاہتا ہوں کہ

'If a landholder files any application for the termination of the tenancy

اسکے بعد پھر عہدیدار لینڈ ہولڈر کو کال ( Call ) کرے وہ رقم داخل کرتا ہے تو رقم داخل کرالے ورنہ ٹرمینیٹ کرنے کا جو طریقہ ہوسکتا ہے وہ اختیار کیا جائیگا ۔ اسطرح سے صرف سب سکشن (۱) قبول کرلیا جائے تو پراویزو کی جو گڑبڑ ہے وہ بھی نکل جاتی ہے ۔ البتہ اس امنڈمنٹ کے جو آخری الفاظ ہیں

And in case of default by the tenant the Tahsildar may re cover the rent arrears as arrears of land revenue If it becomes impossible after all efforts in this behalf to recover the arrears the Tahsildar shall by ejecting the tenant assume management of such land as per provisions of Chapter VI of the said Act in case the landholder does not or cannot self cultivate the land or has already in his personal cultivation a holding equal to or exceeding three family holdings

ابھی ماننے کے لیے تیار ہو جاونگا لیکن اسکے بعد کے جو الفاظ ہیں

The Tahsildar may after such enquiry as he considers neces sary pass such orders as he deems fit If necessary he shall pass an order of instalments payable in not more than 3 years The Tahsildar in passing such an order shall allow to the tenant as a set off the sum if any paid by such tenant to the landholder within a period of three years immediately preceding the date of application made under sub section (1) in excess of the rent due from him

یہ نکال دیے جائیں تو ممکن ہے آپ کا مقصد پورا ہو جائیگا شاید یہ آپکو ریولیوشنری ( Revolutionary ) معلوم ہو اور آپ اسکو قبول نہ کریں تا ممکن ہے اسکو قبول کریں پروسیجر ایسا ہونا چاہیے کہ غلط فہمی باقی نہ رہے

آگے چلکر جو امینڈمنٹ آیا ہے اس میں میں تھوڑا سا ایکسپلینیشن ( Explanation ) چاہتا ہوں سکنڈ کلاز میں الفاظ یہ ہیں

In excess of what ?

" ان ایکسس ( In excess ) کے کیا معنی ہیں سمجھ میں نہیں آرہے ہیں ایک طرف تو یہ اختیار دیا گیا ہے کہ تین سال کے لیے تحصیلدار کے پاس درخواست پیش کریں اور اس اخری سیکشن میں بتایا گیا ہے کہ اگر تین سال کے اندر سیٹ رقم نہ دے تو اسکو سیٹ کیا جائے ان ایکسس کے معنی کیا ہیں

شری بی رام کشن راؤ ان ایکسس کے معنی ان ایکسس آف واٹ ارڈو

شری اناجی راؤ گوانے مجھے ذرا اس میں دو معنی نظر آئے ہیں

شری بی رام کشن راؤ کوئی دو معنی نہیں ہیں صرف شبہ ہے دل میں شبہ ہے معنی صاف ہیں شبہ ہے تو اس کا کوئی جواب میرے پاس نہیں ہے

شری اناجی راؤ گوانے - ہاں ہم زیادہ مانگ رہے ہیں

There should not be two meanings for those words

ہم یہ چاہیے ہیں کہ جہاں کہیں غلطیاں ہوں دور ہو جائیں

شری بی۔ رام کشن راؤ ۔ جہاں غلطیاں ہیں میں ماننے کے لیے تیار ہوں لیکن جہاں صاف ہے اس کا میں کیا جواب دوں ۔

شری اناجی راؤ گوانے ۔ چاہے آپ مانیں یا نہ مانیں لیکن جو شبہات پیدا ہوئے ہیں انکا میں نے اظہار کردیا ہے ۔

ٹرمینیشن ( Termination ) کے بارے میں جو دو امینڈمنٹس آئے ہیں اس سلسلے میں میں آنریبل منسٹر ورام بھوکردن سے یہ عرض کرونگا کہ میں انکے امینڈمنٹ پر اسطرح امینڈمنٹ ٹو امینڈمنٹ ( Amendment to Amendment ) کرنا چاہتا ہوں ۔ ٹرمینیشن کی طرح ہوگا میں یہ ملادیتا ہوں ۔ اجکشن ( Ejection ) کے لیے سکشن ۳۲ جسطرح پہلے تھا ویسا ہی ہے ۔ میں اوسی حدتک امینڈمنٹ کو امینڈمنٹ موو کرنا چاہتا ہوں ۔

* شری کے۔ وینکٹ رام راؤ ۔ دفعہ ۲۸ کے سلسلہ میں جو دو سب کلازس اضافہ کیے گیے ہیں اس سلسلے میں کچھ عرض کرنے سے پہلے میں یہ کہونگا کہ دفعہ ۲۸ کا مارجنل نوٹ اور اسکا منشا بالکل صاف ہے وہ یہ ہے کہ —

Relief against termination of tenancy for non payment of rent

یہاں عدم ادائی قول کی صورت میں قولدار کے حقوق جو ختم ہو جاتے ہیں اسکے جواز کے لیے دفعہ ۲۱ میں ایک صورت دی گئی ہے ۔ لیکن میرا خیال ہے کہ دفعہ ۲۸ میں سب کلازس کا جو اضافہ کیا گیا ہے اس سے اس کا مقصد ہی فوت ہوتا ہے ۔ اس سے پہلے پٹہ داروں کو جہاں کہیں رقم قول حاصل کرنا ہے وہاں دفعہ ۲۷ قانون مالگزاری کی کارروائی کرنی پڑتی ہے ۔ اس سے بچنے کے لیے دفعہ ۲۸ قانون ہذا کے تحت ہی کارروائی ہوسکتی ہے ۔ جو پراویزو سب سکشن کے ذریعہ بڑھائے گیے ہیں وہ نہ صرف خلاف اصول ہیں بلکہ آجکل دیہاتوں میں جو طریقہ رائج ہے اس کے بھی خلاف ہے ۔ عموماً ہم دیکھتے ہیں کہ جب کبھی آفات آسمانی کی وجہ سے فصلیں تلف ہو جاتی ہیں تو ایسی صورت میں رنٹ ( Rent ) ٹوٹلی ( Totally ) یا پارشلی ( Partially ) معاف کیا جاتا ہے ۔ کوئی نزاع پیدا ہوتی ہے تو گاؤں کے بڑے لوگ جمع ہو کر یہی فیصلہ کرتے ہیں کہ رنٹ ٹوٹلی یا پارشلی معاف کیا جائے لیکن دفعہ ۲۸ کے تحت جو سب سکشن (۲) بڑھایا جا رہا ہے اسکے ذریعہ اب ایک نیا بارل کر رہے ہیں اسکا پراویزو یہ ہے کہ تحصیلدار کے پاس ایسے بقایا کے سلسلے میں کارروائی پیش ہوئے پر وہ ایک سال کی مدت دیتا ہے اگر اس معینہ مدت میں وہ رقم ادا نہ کرے تو ٹننٹ کے حقوق قولداری ختم ہو جاتے ہیں اور وہ بیدخل کیا جاتا ہے ۔ یہاں لیڈر آف دی ہاؤس بھی اپنے تجربہ کو سامنے رکھیں اور یہ بتلائیں کہ دیہاتوں میں جو لبرل اٹیٹیوڈ ( Liberal Attitude ) ہے کیا یہ پراویزو

اس کے خلاف ہیں ۔ اس پراویزو کے ذریعہ قولداروں کے رہنے سہے حقوق جو رواج کے
طور پر ھی انہیں حاصل ھیں پٹہ دار سے لگان کی معاف لینے کا جو حق انکو حاصل ہے
آپ اسکو بھی ختم کررہے ھیں اور قولدارکو اس سے محروم کررہے ھیں ۔ اسلیے اس
پراویزو کو اس ں رکھنے کی ضرورت ںہیں ہے ۔ میں آنریبل منسٹر سے کہونگا کہ وہ
اس پر غور فرمائیں ۔ دیہات میں ایسا طریقہ ہے لیکن آپ قانون کے ذریعہ یہ طے کررہے
ھیں کہ اس طریقہ عمل کے خلاف لیکن لارڈ معاف دینا بند کردے ۔ اور وہ مطالبہ کرنے
والا شائیلاک ( Shylock ) بنجائیگا ۔ اب پٹے داروں کی بھلائی
کے لیے ھی سہی انہیں شائیلاک نہ بنایے اس سے جو کچھ معاف عموماً ملاکرتی ہے
وہ بھی بند ہوجائیگی اور یہ پراویزو راستے میں حائل ہوگا ۔

سری بی رام کشن راؤ ۔ کسطرح حائل ہوتا ہے ۔ آنریبل ممبر یہ غلط فہمی
پیدا کر رہے ھیں ۔ کیا یہ سب سکشن ( ) میں ہے یا سب سکشن (۲) میں ۔

شری کے و نکٹ رام راؤ میں وہ پراویزو ب کو پڑھکر سناتا ہوں ۔

Provided that if the Tahsildai is satisfied that in consequence of a total or paitial failure of crops or similar calamity the tenant has been unable to pay the rent due the'Tahsildar may for ieasons to be recoided in writing diiect that the aiiears of rent together with costs

*Shri B Ramakrishna Rao* I am soiry

یہ کونسے پراویزو کے تحت ہے

شری کے و نکٹ رام را یہ سب سکشن (۲) کا پراویزو ہے

*Shri B Ramakrishna Rao* I was mistaken, Sir I was thinking that the hon Member was referring to proviso to sub section I

شری کے و نکٹ رام راؤ یہ موجودہ طریقہ کار کے الکل خلاف ہے
جو عمل ہے کہ فصل تلف ہونے کی صورت میں رنٹ کی معاف دیجاتی ہے وھی انصاف
کا تقاضہ ہے لیکن اس پراویزو کے ذریعہ موجودہ رسم و رواج کو بدلکر ایک غیر منصفانہ
جبر لائی جا رہی ہے ۔ کاسکار کو فائدہ ہوتا ہو لیکن اب پٹہ دار کو رنٹ وصول کرنے کا
حق دیرہے ھیں جو کہ بی طرح جا رہیں ہے اسلیے میں سجسٹ ( Suggest )
کرونگا کہ سب سکشن (۳) میں سے یہ الفاظ نکالدیے جائیں

When a tenant tenders an amount on account of rent to the landholder for any period and if the landholder refuses to receive it or refuses to grant a receipt for it

یہ نکالدیں تو مطلب نکلجاتا ہے ۔

